التجريد الصريح
لأحكام الجامع الصحيح

# مختصر صحیح بخاری
مترجم مع شرح

یعنی

# تجرید بخاری


تصنیف: امام محمد بن اسماعیل بخاریؒ

تجرید: امام زین الدین احمد بن عبداللطیف الزبیدیؒ

ترجمہ وشرح: مولانا ظہور الباری صاحب
فاضل دارالعلوم دیوبند

ترتیب: مولانا محمد عابد صاحب
جامعہ دارالعلوم کراچی


اُردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان فون: 2631861

التجريد الصريح لأحكام الجامع الصحيح

صحیح بخاری شریف قرآنِ پاک کے بعد صحیح ترین کتاب تسلیم کی گئی ہے
اور علامہ زبیدیؒ نے اس میں سے اسانید اور مکررات حذف کر کے عوام
کے لئے بخاری شریف کے مجموعہ احادیث کو نہایت عام فہم بنا دیا ہے۔

تصنیف: امام محمد بن اسماعیل بخاریؒ

تجرید: امام زین الدین احمد بن عبداللطیف الزبیدیؒ

ترجمہ وشرح: مولانا ظہور الباری صاحب
فاضل دار العلوم دیوبند

ترتیب: مولانا محمد عابد صاحب
جامعہ دار العلوم کراچی

دار الاشاعت
اردو بازار ایم اے جناح روڈ
کراچی پاکستان 2213768

باہتمام : خلیل اشرف عثمانی بن محمد رضی عثمانی

طباعت : مئی ۲۰۰۷ء علمی گرافکس

ضخامت : 804 صفحات


**قارئین سے گزارش**

اپنی حتی الوسع کوشش کی جاتی ہے کہ پروف ریڈنگ معیاری ہو۔ الحمدللہ اس بات کی نگرانی کے لئے ادارہ میں مستقل ایک عالم موجود رہتے ہیں۔ پھر بھی کوئی غلطی نظر آئے تو از راہ کرم مطلع فرما کر ممنون فرمائیں تا کہ آئندہ اشاعت میں درست ہو سکے۔ جزاک اللہ

**ملنے کے پتے**

ادارۃ المعارف جامعہ دارالعلوم کراچی
بیت القرآن اردو بازار کراچی
بیت القلم مقابل اشرف المدارس گلشن اقبال بلاک ۲ کراچی
مکتبہ اسلامیہ امین پور بازار۔ فیصل آباد
مکتبۃ المعارف محلہ جنگی۔ پشاور

ادارہ اسلامیات ۱۹۰۔ انارکلی لاہور
بیت العلوم 20 نابھہ روڈ لاہور
مکتبہ سید احمد شہیدؒ اردو بازار لاہور
یونیورسٹی بک ایجنسی خیبر بازار پشاور
مکتبہ اسلامیہ گامی اڈا۔ ایبٹ آباد

کتب خانہ رشیدیہ۔ مدینہ مارکیٹ راجہ بازار راولپنڈی

**انگلینڈ میں ملنے کے پتے**

**Islamic Books Centre**
119-121, Halli Well Road
Bolton BL 3NE, U.K.

**Azhar Academy Ltd.**
London
Tel : 020 8911 9797, Fax : 020 8911 8999
Email : sales@azharacademy.com,
Website : www.azharacademy.com

**امریکہ میں ملنے کے پتے**

**DARUL-ULOOM AL-MADANIA**
182 SOBIESKI STREET,
BUFFALO, NY 14212, U.S.A

**MADRASAH ISLAMIAH BOOK STORE**
6665 BINTLIFF, HOUSTON,
TX-77074, U.S.A.

# فہرست مضامین

## تجرید یعنی مختصر صحیح بخاری

# عرض ناشر

امیر المؤمنین فی الحدیث حضرت امام بخاری کی معروف کتاب "الجامع الصحیح" کتاب اللہ کے بعد اصح ترین اور جامعیت کے اعتبار سے بڑی ضخیم ہے۔ بقول ابن الصلاحؒ صحیح بخاری میں تمام مسند احادیث مکررات سمیت ۷۲۷۵ ہیں اور مکررات کے علاوہ ۴۰۰۰ احادیث ہیں۔ امام بخاریؒ جنہیں حدیث، فقہ ولغت وغیرہ میں امامت کا درجہ حاصل ہے کا مقصد اپنی تالیف میں صحیح احادیثِ رسول اللہ ﷺ کا جمع کرنا اور استنباطِ مسائل، شہرتِ حدیث اور طریقِ روایت کی کثرت کا ذکر کرنا تھا اس لئے بعض احادیث کا تکرار اور بعید الربط ابواب میں مذکور ہونا ناگزیر تھا جس سے بعض اوقات مطلوبہ حدیث کو تلاش کرنا عام آدمی کے لئے دقت طلب امر تھا۔

کتاب کے فائدہ کو عام اور انتہائی سہل کرنے کے پیشِ نظر مختلف حضرات نے صحیح بخاری کے اختصارات کئے ہیں۔ زیرِ نظر کتاب "تجرید بخاری" اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے جس میں صحیح بخاری کی احادیث کو بغیر تکرار اور حذفِ سند کے ساتھ پیش کیا گیا ہے اس لئے کہ سند کا صحیح ہونا مسلّم ہے اور عوام الناس کو اس کی ضرورت نہیں جبکہ اہلِ علم اصل کی طرف رجوع کر سکتے ہیں۔ احادیثِ متبرکہ کا فیضان عام کرنے اور کم وقت میں زیادہ سے زیادہ احادیثِ رسول ﷺ سے روشناس کرانے کی خاطر اسے معتدل لب ولہجہ اور عام فہم، سلیس و رواں اردو ترجمہ، کمپیوٹر کتابت اور اعلیٰ معیار کے ساتھ پیش کیا جارہا ہے اہم وضروری اور تشریح طلب مقامات پر جامع اور مختصر فوائد تحریر کئے گئے ہیں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس خدمتِ حدیث کو مؤلف، مترجم، مرتب و ناشر کے لئے ذخیرۂ آخرت بنائے اور ہمیں سنتِ رسولؐ پر چلنے اور احادیث کے مطابق عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

ناشر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ مؤلف التجرید الصریح

امام زین الدین احمد بن عبداللطیف الزبیدیؒ

ہر قسم کی تمام تعریفیں حق تعالیٰ ہی کیلئے ہیں جو تمام مخلوقات کو بہترین اور مناسب شکل وصورت کے ساتھ پیدا فرماتا ہے اور ایسا عظیم رحیم اور روزی رساں ہے کہ جو کسی حق کے بغیر بھی ان کو اپنی نعمتوں سے مالا مال کیئے ہوئے ہے اور جب تک یہ صبح وشام کو دور جاری ہے اس وقت تک خدا کا درود وسلام اُس کے رسولِ برحق پر واجب ہے جو مکارمِ اخلاق کی تکمیل وتتمیم کیلئے مبعوث ہوا۔ اور جس کو تمام مخلوقات پر فضیلت اور شرف عطا کیا گیا اسی طرح اُن کی آل واولاد پر بھی درود وسلام ہو۔ جو ظاہری ومعنوی خوبیوں سے موصوف ہیں اور ان کے اصحاب پر بھی جو کامل اہل اطاعت ہیں۔

حمد وصلوٰۃ کے بعد معلوم ہو کہ امام ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بخاریؒ کی عظیم الشان کتاب الجامع الصحیح کتب اسلامی میں سب سے زیادہ معتبر اور کثیر الفوائد ہے۔ جو کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔ لیکن اس میں احادیث تکرار کے ساتھ مختلف ابواب میں متفرق طور پر ذکر ہوئی ہیں کہ اگر کوئی شخص اپنی مطلوبہ حدیث معلوم کرنا چاہے کہ وہ کس باب میں ہے تو سخت جدوجہد اور تلاش وجستجو کے بعد ہی مطلوبہ حدیث معلوم کر سکتا ہے۔

اس قسم کے تکرار سے امام بخاریؒ کا مقصد تو یہ تھا کہ اس طرح حدیث کی شہرت اور طریق روایت کی کثرت کا ذکر کیا جائے لیکن اس مجموعۂ حدیث کا مقصد یہ ہے کہ اصل حدیث سے واقفیت حاصل ہو کیونکہ اس کی جملہ احادیث کی صحت کا حال تو سب ہی جانتے ہیں کہ یہ سب بالکل صحیح احادیث ہیں

امام نوویؒ شرح مسلم کے دیباچہ میں تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت امام بخاریؒ ایک حدیث کے مختلف طریق روایت کو متفرق اور بہت ہی بعید الربط ابواب میں ذکر کرتے ہیں جس کی وجہ سے اکثر اوقات ان کی بابت یہ خیال تک نہیں ہوتا کہ ان کا وہاں پر ذکر کرنا مناسب ہوگا۔

اسی لئے مطلوبہ حدیث کے تمام طریقِ روایت کا معلوم کرنا اور حدیث کا تلاش کرنا سخت مشکل ہو جاتا ہے اور متاخرین میں سے بعض حفاظِ حدیث سے اس طرح غلطی ہو چکی ہے اور بعض اَحادیث جو متفرق ابواب میں درج تھیں لیکن ان کی طرف ذہن نہیں پہنچا تو انہوں نے اس حدیث کی بخاری میں موجودگی سے ہی انکار کر دیا۔

## التجرید الصریح کی خصوصیات

۱۔ اسی لئے میری خواہش ہوئی کہ میں الجامع الصحیح کی تمام احادیث بغیر تکرار اور اسانید کو حذف کر کے جمع کروں۔ تاکہ مطلوبہ حدیث بغیر کسی دشواری کے بآسانی مل جائے۔

۲۔ اس لئے میں ہر مکرر حدیث کو ایک جگہ بیان کرتا ہوں۔ لیکن اگر کسی دوسری جگہ اس روایت میں کوئی مفید اضافہ ہو تو میں صرف اضافہ کا ذکر کر دیتا ہوں۔

۳۔ اور کہیں پہلے کوئی حدیث مختصر ذکر ہوئی ہے اور بعد میں کہیں اس کی زیادہ تفصیل ہے تو اضافی فائدہ کیلئے میں دوسری روایت نقل کر دیتا ہوں۔

۴۔ اور میں نے اس کتاب میں صرف متصل احادیث ذکر کی ہیں مقطوع اور معلق کو ترک کر دیا ہے۔

۵۔ اسی طرح صحابہ اور ان کے بعد کے لوگوں کے اخبار کہ جن کا احادیث سے کوئی تعلق نہیں ہے اور نہ ان میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کوئی ذکر ہے۔ اس لئے میں نے اُن کو بیان نہیں کیا۔ جیسے حضرت ابوبکرؓ وعمرؓ کا سقیفہ بنی ساعدہ کی طرف جانا اور وہاں کی گفتگو۔ حضرت عمرؓ کی

شہادت ان کی اپنے بیٹے کی نصیحت یا عثمانؓ کی بیعت کا قصہ وغیرہ وغیرہ۔

۶۔ میں نے ہر حدیث میں صرف اُسی صحابی کا نام ذکر کیا ہے جس نے یہ حدیث روایت کی ہے تا کہ پہلی ہی نظر میں حدیث کے راوی کا نام معلوم ہو جائے۔

۷۔ اور راوی کے نام میں انہی الفاظ کا التزام کیا ہے جو بخاریؒ نے ذکر کئے ہیں۔ جیسے بخاری کبھی کہتے ہیں عن عائشہؓ، عن ابن عباسؓ، عن عبداللہ اور کبھی کہتے ہیں عن ابن عمرؓ، اور کبھی عبداللہ ابن عمر۔ کبھی کہتے ہیں عن انسؓ اور کبھی کہتے ہیں عن انس ابن مالک تو اس میں میں نے پوری متابعت کی ہے۔ اگر کسی جگہ اس میں اختلاف نظر آئے تو یہ اختلاف نسخ سمجھا جائے۔

خدا کے فضل سے مجھے متعدد مشائخ سے کئی متصل اسانید حاصل ہیں۔ ان میں سے ایک سند تو (پہلی سند) ۸۱۴ھ میں دار الخلافہ تعزین میں علامہ نفیس الدین ابوالربیع۔ سلیمان بن ابراہیم علوی سے بخاری کے بعض حصے پڑھ کر اور اکثر سن کر اور باقی حصے کی اجازت لے کر حاصل کیا۔ اور علامہ نے اس کی سند بطور اجازت حاصل فرمائی۔ اور جنہوں نے اپنے استاذ شرف المحدثین موسیٰ بن موسیٰ علی دمشقی معروف بہ غزولی سے مکمل پڑھ کر اور علامہ کے والد کو شیخ ابوالعباس احمد بن ابو طالب حجاّر سے قولاً اس کی اجازت ہے اور ان کے استاد کو سماعاً۔

(دوسری سند) مجھ کو امام ابوالفتح محمد بن امام زین الدین ابی بکر بن حسین مدنی عثمانی سے اکثر حصے کی سماعاً اور باقی تمام حصے کی بطریق اجازت حاصل ہے اور اسی طرح شیخ امام شمس الدین ابوالخیر محمد بن محمد جزری دمشقی سے اور قاضی علامہ حافظ تقی الدین محمد ابن احمد فاسی قاضی مالکی سے بطور اجازت سند حاصل ہے۔

اور ان تینوں حضرات کو شیخ المحدثین ابواسحاق ابراہیم بن محمد بن صدیق دمشقی المعروف بہ ابن الرسام سے اور ان کو ابوالعباس حجاّر سے اور اُنھیں امام زین الدین ابوبکر بن حسین مدنی مراغی اور قاضی القضاۃ مجد الدین محمد بن یعقوب شیرازی سے اور ان دونوں کو ابوالعباس حجاّر سے اور اُنہیں شیخ احمد بن عبداللطیف زبیدی سے اور اُنھیں شیخ ابوالوقت عبدالاول بن عیسیٰ بن شعیب ہردی صوفی سے اور اُنہیں شیخ عبدالرحمٰن بن محمد مظفر داؤدی سے اور ان کو امام ابو محمد بن عبداللہ بن احمد بن حمویہ سرخس سے اور ان کو شیخ محمد بن یوسف فدہری سے اور ان کو شیخ امام کبیر شیخ ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بخاری رحمۃ اللہ علیہم اجمعین سے۔

ان کے علاوہ بھی متعدد اسانید ہیں جو حضرت امام بخاری تک پہنچتی ہیں۔ لیکن میں نے صرف مشہور اور عالی سند کا ذکر کیا ہے اور میں اس کتاب کا نام ''التجرید الصریح لاحادیث الجامع الصحیح'' رکھتا ہوں۔ اب خدا تعالیٰ سے التجا ہے کہ عوام و خواص کو اس سے عظیم نفع پہنچائے اور محض اپنی رضا کیلئے قبول فرمائے اور ہمارے آقا سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل ہمارے تمام مقاصد پورے اور اعمال کی اصلاح فرمائے، آمین۔

# محدث اعظم امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے مختصر حالات زندگی

پیدائش ۱۹۴ھ......وفات ۲۵۶ھ

## نام ونسب مقام وتاریخ پیدائش وتعلیم وتربیت

آپ کا نام نامی واسم گرامی ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیم بن مغیرہ بردزبہ الجعفی البخاری ہے۔۱۳رشوال ۱۹۴ھ میں علوم اسلامی کے مشہور مرکز بمقام بخارا پیدا ہوئے۔

آنکھ کھلنے سے پہلے ہی سایۂ پدری سر سے اُٹھ چکا تھا۔ والدہ محترمہ کے زیر تربیت محلّہ کے مکتب میں ضروری تعلیم حاصل کی۔اپنے غیر معمولی حافظہ کی بدولت نو سال کی عمر میں پورا قرآن پاک حفظ کر چکے تھے۔اور دسویں سال فن حدیث کی طرف متوجہ ہوئے اور سولہویں سال تک آپ فن حدیث میں بہترین قابلیت پیدا کر چکے تھے۔

یہ وہ زمانہ تھا کہ جب دین ودنیا یہ دونوں فن حدیث سے حاصل ہوتے تھے۔ بڑے بڑے سرکاری عہدے اور دنیاوی وجاہت علماءِ حدیث ہی کو ملتی تھیں۔لیکن امام بخاریؒ ابتداء ہی سے عابدوزاہد متقی وپرہیز گار تھے۔اس لئے بغیر کسی لالچ کے خدمتِ حدیث ہی میں مصروف رہے۔وہ کبھی تقربِ دربار یا دنیاوی جاہ وعزت کے جھمیلوں میں نہیں پڑے۔

## سفر حج تحصیلِ علم اور وفات

۲۱۰ھ میں اپنے بھائی اور والدہ محترمہ کے ساتھ حج کیلئے حرمین شریفین تشریف لے گئے،آپ کے بھائی اور والدہ تو حج سے فارغ ہو کر واپس وطن تشریف لے آئے۔لیکن حضرت امام بخاریؒ کو وہ سرزمین ایسی بھائی کہ بس وہیں مقیم ہوگئے اور حجاز،یمن،شام،عراق اور دیگر اسلامی مراکز میں رہ کر علم حدیث حاصل کیا۔اور اس میں ایسا کمال پیدا کیا کہ اپنے زمانہ کے سب سے بڑے محدث تسلیم کئے گئے اور آج امتِ مسلمہ میں کون ایسا ہے جو حضرت امام بخاریؒ کی جلالتِ شان سے واقف نہیں۔

امام ترمذی جیسے ایک لاکھ سے زیادہ طلباء نے آپ سے علم حدیث حاصل کیا اور اپنے زمانہ کے عظیم محدث کہلائے۔اس دوران میں آپ نے اپنے وطن آمدورفت قائم رکھی۔ایک مرتبہ حاکم صوبہ نے آپ کو بلا کر کہا کہ آپ میرے بیٹوں کو حدیث کا علم پڑھائیں۔لیکن جس وقت میرے لڑکے آپ کے پاس آئیں آپ دوسرے طلبہ کو اپنے پاس نہ آنے دیں۔یا آپ لڑکوں کو ہمارے مکان پر آکر درس حدیث دیا کریں۔لیکن آپ نے صاف انکار فرمادیا اور کہا کہ یہ علم پیغمبر کی میراث ہے میں اس کو ذلیل کرنا نہیں چاہتا۔اس میں ساری امت شریک ہے۔جس کو غرض ہو میری مجلس میں آکر علم حاصل کرے۔اس جواب سے حاکم ناراض ہوگیا اور آپ کو بخارا سے نکال دیا۔آپ سمرقند وبخارا کے درمیان مقام خرتنک میں تشریف لے آئے اور چند روز کے بعد آپ نے نماز تہجد کے بعد دعا کی کہ اے رب العالمین یہ تیری زمین مجھ پر تنگ ہوگئی ہے بس اب تو مجھے اپنے پاس بلالے۔اس دعا کے کچھ روز بعد ہی شب عیدالفطر ۲۵۶ھ میں اسی مقام پر باسٹھ سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔ انا للّٰہ وانا الیہ راجعون

## آپ کی مشہور زمانہ تصانیف

امام بخاریؒ کی تصانیف تو بہت ہیں۔چند مشہور کتب جن کے نام معلوم ہوسکے وہ یہاں درج کی جارہی ہیں۔

(۱) آپ کی سب سے زیادہ مشہور اور عظیم کتاب تو الجامع الصحیح ہے جس کو آپ نے سولہ یا اٹھارہ سال کی مدت میں انتہائی جدوجہد اور محنت و تحقیق سے تالیف فرمایا اور جس میں آپ نے ۷۲۷۱ حدیثیں بسند صحیح درج کی ہیں حضرت امام بخاریؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنی کتاب الجامع الصحیح

میں ہر ایک حدیث لکھنے کیلئے یہ اہتمام کیا ہے کہ ہر حدیث لکھنے سے قبل غسل کیا اور دو رکعت نماز ادا کی اور اسی طرح تمام احادیث لکھی گئی ہیں۔ جس کو آج ہم صحیح بخاری شریف کے نام سے جانتے ہیں اور یہ وہی کتاب ہے جس کو کلام اللہ کے بعد افضل ترین کتاب ہونے کا شرف حاصل ہے۔ اس کتاب کے تقریباً ایک سو سے زائد ترجمے اور شرحیں مختلف زبانوں میں ہو چکی ہیں۔ امام صاحبؒ کی چند دیگر تصانیف یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۔ الادب المفرد | ۸۔ رفع الیدین فی الصلوٰۃ | ۱۴۔ الاشربہ | ۲۰۔ کتاب الکنی |
| ۳۔ التاریخ الکبیر | ۹۔ القراٰۃ خلف الامام | ۱۵۔ کتاب الھبہ | ۲۱۔ کتاب الفواد |
| ۴۔ التاریخ الاوسط | ۱۰۔ برّ الوالدین | ۱۶۔ اسامی الصحابہ | ۲۲۔ کتاب الشواہد |
| ۵۔ التاریخ الصغیر | ۱۱۔ الجامع الکبیر | ۱۷۔ الوُحدان | ۲۳۔ قضایا الصحابہ والتابعین |
| ۶۔ خلق افعال العباد | ۱۲۔ المسند الکبیر | ۱۸۔ المبسوط | ۲۴۔ کتاب المناقب |
| ۷۔ کتاب الضعفاء | ۱۳۔ التفسیر الکبیر | ۱۹۔ العلل | ۲۵۔ کتاب الرّقاق |

ان تصانیف میں سے صحیح بخاری اور الادب المفرد کے اردو زبان میں تراجم شائع ہو چکے ہیں ممکن ہے بعض دوسری تصانیف کے اردو تراجم بھی شائع ہوئے ہوں۔ واللہ اعلم۔

بندہ محمد رضی عثمانی

مدیر دارالاشاعت کراچی

۲۰/ربیع الثانی ۱۴۰۱ھ

# تذکرۂ صحابہ یعنی مختصر حالات راویان تجرید البخاری

بترتیب حروف تہجی

۱۔ ابوامامۃ الباہلی صُدَیؓ بن عجلان باہلی...... آپ ابتداً مصر میں تھے، پھر حمص آ گئے آپ نے کثرت سے احادیث روایت کی ہیں جو اہل شام نے جمع کیں اور بہت سے لوگوں نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے ۸۶ھ میں ۹۱ سال کی عمر میں انتقال ہوا۔ اور حمص میں دفن ہوئے۔

۲۔ ابوامامہ انصاریؓ...... آپ کا نام سعد بن سہیل بن حنیف انصاری اوسی ہے۔ لیکن کنیت سے ہی مشہور ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال سے دو برس قبل پیدا ہوئے۔ اسی لئے آپؓ نے آنحضرت سے کوئی حدیث نہیں سنی اپنے والد ابوسعید خدری سے سند حدیث حاصل کی اور خود ان سے اورلوگوں نے حاصل کی ۱۰۰ھ میں ۹۲ سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔

۳۔ ابوایوب انصاریؓ...... آپ کا نام خالد بن زید انصاری ہے لیکن ابوایوب کے نام سے مشہور ہوئے تمام جہادوں اور جنگوں میں شریک رہے۔ قسطنطنیہ کے جہاد میں یزید بن معاویہؓ کے ساتھ شریک تھے۔ سخت بیماری کی وجہ سے ۵۱ھ میں انتقال ہوا۔ اور فصیل قسطنطنیہ کے نیچے آپ کا مزار ہے۔ ان سے اکثر لوگوں نے حدیث کی روایت کی ہے۔

۴۔ ابوبکر صدیقؓ...... آپ کا اسم گرامی عبداللہ بن عثمان ابوقحافہ ہے۔ نسب آپ کا ساتویں پشت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ملتا ہے۔ آپ کو عتیق بھی کہا جاتا ہے آپ تمام موقعوں پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے اور کبھی جدا نہیں ہوئے مردوں میں سب سے پہلے مسلمان ہوئے۔ آپ کا گورا رنگ جسم لاغر، اُبھری ہوئی پیشانی اور خضاب لگاتے تھے۔ آپ کی پیدائش واقعۂ فیل سے ڈھائی سال قبل مکہ مکرمہ میں ہوئی اور انتقال منگل کی شب ۲۲ / جمادی الاوّل ۱۳ھ کو ۶۶ سال کی عمر میں مدینہ منورہ میں ہوا۔ ان کی زوجہ نے وصیت کے مطابق ان کو غسل دیا اور حضرت عمر فاروق نے نماز پڑھائی اور روضۂ نبوی میں آنحضرت ﷺ کے قریب دفن ہوئے۔ آپ کی خلافت کی مدت دو سال چار ماہ ہے۔

اکثر صحابہ وتابعین نے آپ سے حدیث کی روایت کی ہے۔ آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام انسانوں میں افضل اور آپ کی شان میں متعدد آیات قرآن اور کثیر احادیثِ نبوی وارد ہوئی ہیں۔ جن سے آپ کی فضیلت ظاہر ہوتی ہے۔

۵۔ ابوبکر بن نفیع بن حارث...... حارث بن کلاہ ثقفی کے غلام تھے۔ غزوۂ طائف کے موقعہ پر مسلمان ہوئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی کنیت ابوبکرہ رکھی اور ان کو آزاد کر دیا تھا۔ پھر انہوں نے بصرہ میں سکونت اختیار کی اور وہیں پر ۴۹ھ میں انتقال فرمایا بہت سے لوگوں نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۶۔ ابوبشیر قیس بن عبید انصاری...... ان کا نام صحیح طور پر معلوم نہیں ہے۔ آپ کی کافی طویل عمر ہوئی اور واقعہ حرہ کے کافی عرصہ بعد بہت سے لوگوں نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۷۔ ابوبردہؓ ہانی بن نیار...... بیعت عقبہ ثانیہ میں ستر آدمیوں کے ساتھ تھے۔ غزوۂ بدر اور تمام غزوات میں شریک رہے اور حضرت علیؓ کے زمانہ میں اُن کے ساتھ جنگوں میں شرکت کی اور حضرت معاویہؓ کے شروع زمانہ میں وفات پائی۔ ان کی کوئی اولاد نہ تھی۔ آپ براابن عازب کے چچا ہیں اور ان سے براؓبن عازبؓ اور جابرؓ نے روایت کی ہے۔

۸۔ ابوحذیفہؓ بن عتبہ بن ربیعہ...... ان کا نام مہشم، ہشیم یا ہاشم بتایا جاتا ہے یہ بدر واُحد اور تمام جہادوں میں شریک ہوئے۔ جنگ عامہ میں ۵۳ سال کی عمر میں شہید ہوئے۔

۹۔ حُمید عبدالرحمٰن بن سعد انصاریؓ...... کنیت سے مشہور ہیں۔ بہت سے لوگوں نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے حضرت معاویہؓ کے آخر زمانہ میں انتقال ہوا۔

۱۰۔ ابودرداءؓ...... نام عویمر بن عامر انصاری لیکن کنیت سے مشہور ہیں۔ ان کی بیٹی کا نام درداء تھا۔ اپنے گھر میں سے سب سے آخر میں

مسلمان ہوئے۔ بڑے عاقل ودانا اور حکیم شخص تھے۔ شام میں رہے اور ۳۲ھ کو دمشق میں انتقال فرمایا۔

۱۱۔ابوذر غفاریؓ...... نام جندب بن جنادہ اسلام لانے میں آپ کا پانچواں نمبر ہے۔ اور مشہور عابد وزاہد مہاجر صحابہ میں سے ہیں۔ غزوۂ خندق کے بعد مدینہ طیبہ حاضر ہوئے اور پھر وہیں رہ پڑے حضرت عثمان کے زمانہ میں مدینہ کے قریب مقام ربزہ منتقل ہو گئے اور وہیں پر وفات پائی۔ اکثر صحابہ وتابعین نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۱۲۔ابوسفیان بن صخر بن حرب قریشی...... حضرت امیر معاویہؓ کے والد اور عام الفیل سے دس سال قبل پیدا ہوئے۔ ایام جاہلیت میں قریش کے بڑے اور ذی اثر سردار تھے۔ فتح مکہ کے وقت مسلمان ہوئے۔ غزوۂ حنین میں شرکت کی۔ غزوۂ طائف میں ایک آنکھ اور یرموک میں دوسری آنکھ جاتی رہنے سے نابینا ہو گئے تھے، ۳۴ھ میں مدینہ طیبہ میں انتقال ہوا اور بقیع میں مدفون ہوئے۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ نے ان سے روایت کی ہے۔

۱۳۔ابوسیفؓ القیس...... نام برا ٔ بن اوس انصاری لیکن کنیت سے مشہور ہیں آنحضرت ﷺ کے صاحبزادے حضرت ابراہیم کے دودھ شریک بھائی ہیں۔

۱۴۔ابوسعید بن مالک انصاری خدری...... کنیت سے ہی مشہور ہوئے۔ آپ بہت بڑے عالم وفاضل اور کثرت سے حدیث بیان فرماتے تھے۔ بہت سے صحابہ وتابعین نے ان سے روایت کی ہے۔ ۸۴ سال کی عمر میں ۷۴ھ میں انتقال ہوا۔ اور جنت البقیع میں مدفون ہوئے۔

۱۵۔ابوشریحؓ خویلد بن عمر کعبی عدوی...... فتح مکہ سے قبل مسلمان ہوئے۔ کنیت سے ہی مشہور ہیں حجاز میں بڑی عزت کی نظر سے دیکھے جاتے تھے۔ آپ سے بہت لوگوں نے حدیث کی روایت کی ہے۔ ۶۷ھ کو مدینہ طیبہ میں انتقال فرمایا۔

۱۶۔ابوطلحہ زید بن سہل انصاری بخاری...... کنیت سے ہی مشہور ہیں اور انسؓ بن مالک کی والدہ کے دوسرے شوہر ہیں آپ بہترین تیر انداز تھے بیعت عقبہ کے ستر آدمیوں میں شامل ہیں۔ بدر واُحد اور دوسرے غزوات میں شریک رہے۔ بہت سے صحابہ نے آپ سے روایت کی ہے ستتر سال کی عمر میں ۳۱ھ میں سمندر میں وفات پائی اور بصرہ کے قریب جزیرہ میں دفن ہوئے۔

۱۷۔ابوقتادہ حارث بن ربعی انصاری...... آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سواروں میں سے تھے اور تمام مواقع میں شریک رہے۔ وفات مدینہ طیبہ میں ۵۴ھ میں ہوئی۔ بعض کا خیال ہے کہ ستر (۷۰) برس کی عمر میں حضرت علیؓ کے زمانہ میں کوفہ میں انتقال ہوا۔

۱۸۔ابومسعود عقبہ بن عمرو انصاری بدری...... آپ بیعت عقبہ ثانیہ میں شریک تھے۔ غزوۂ بدر کی شمولیت میں سخت اختلاف ہے۔ آخر میں کوفہ چلے گئے اور حضرت علیؓ کے عہد خلافت ۴۱، ۴۲ھ میں آپ کی وفات ہوئی۔ آپ کے لڑکے بشیر اور دوسرے لوگوں نے آپ سے روایت کی ہے۔

۱۹۔ابوموسیٰ عبداللہ بن قیس اشعری...... آپ مکہ مکرمہ میں مسلمان ہوئے پھر ہجرت کر کے حبشہ چلے گئے پھر وہاں سے اہل سفینہ کے ساتھ روانہ ہو کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اس وقت حاضر ہوئے جب آپ خیبر میں تھے۔ حضرت عمرؓ نے ۲۰ھ میں ان کو بصرہ کا حاکم بنایا اور آپ نے اہوانہ فتح کیا تھا۔ حضرت عثمان کی شروع خلافت تک اسی عہدے پر رہے۔ بعد میں ان کا تبادلہ کوفہ میں ہوا اور حضرت عثمان کی شہادت تک وہیں رہے۔ پھر شہادت عثمان کے بعد مکہ واپس آئے اور ۵۲ھ میں وہیں انتقال فرمایا۔

۲۰۔ابومالک کعب بن عاصم اشعری...... آپ کا نام اسی طرح امام بخاریؒ نے نقل کیا ہے۔ ابن المدینی کا خیال ہے کہ ابومالک ہی صحیح ہے۔ بہت سے لوگوں نے ان سے روایت حدیث کی ہے۔ عہد خلافت حضرت عمرؓ میں آپ کا انتقال ہوا۔

۲۱۔ابوہریرہؓ...... آپ کے اصل نام میں بڑا اختلاف ہے لیکن مشہور یہ ہے کہ زمانہء جاہلیت میں عبدشمس یا عبدعمر نام تھا، اسلام لانے کے بعد عبداللہ یا عبدالرحمٰن نام رکھا گیا۔ لیکن کنیت ایسی مشہور ہوئی کہ گویا بس یہی نام تھا اور یہ خطاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لئے دیا تھا کہ آپ ہر وقت اپنے ساتھ بلی لئے رہتے تھے۔ جنگ خیبر کے سال اسلام لائے اور غزوۂ خیبر میں شریک جہاد ہوئے۔ اور اس کے بعد سے تو

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایسے وابستہ ہوئے کہ اکثر اوقات ساتھ رہ کر علم حاصل کرتے رہے اور یہی وجہ ہے کہ تمام صحابہ سے زیادہ آپ حافظ حدیث تھے اور آپ کے حافظہ کے لئے آنحضرت نے دعا فرمائی تھی۔ امام بخاریؒ کا بیان ہے کہ آٹھ سو سے زیادہ صحابہ و تابعین نے حضرت ابو ہریرہؓ سے حدیث روایت کی ہے آپ نے اٹھتر (۷۸) سال کی عمر میں ۵۷، ۵۸ یا ۵۹ ھ میں مدینہ طیبہ میں انتقال فرمایا۔

۲۲۔ ابوجحیفہؓ...... نام وہب بن عبداللہ عامری ہے۔ صغار صحابہ میں ہیں اور کوفہ میں رہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے وقت یہ نابالغ تھے۔ لیکن انہوں نے رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث سنی اور روایت کی ہے۔ بہت سے صحابہؓ نے ان سے روایت کی ہے ۷۴ھ کوفہ میں انتقال ہوا۔

۲۳۔ ابو واقد حارث بن عوف لیثی ...... آپ قدیم الاسلام اور اہل مدینہ میں شامل ہیں آخر میں مکہ معظمہ میں ایک سال مقیم رہے اور پچھتّر (۷۵) سال کی عمر میں ۶۸ ھ میں وہیں انتقال فرمایا۔ مقام فخ یا فلیخ میں مدفون ہیں۔

۲۴۔ ابوجہیمؓ...... نام عبداللہ یا عبداللہ بن حارث بن صمہ انصاری ہے۔

۲۵۔ ابوعبس عبدالرحمن بن جبیر انصاریؓ...... کنیت سے مشہور ہوئے۔ غزوۂ بدر میں شریک رہے عام طور پر رافع بن ضریح نے ان سے روایت کی ہے۔ ۷۰ سال کی عمر میں ۳۴ ھ کو مدینہ طیبہ میں انتقال ہوا اور بقیع میں دفن ہیں۔

۲۶۔ اُسامہ بن زید بن حارثہ القضاعی ...... ان کی والدہ کا نام برکہ اور کنیت امّ ایمن تھی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے والد عبداللہ کی آزاد کردہ کنیز تھیں، ان کے بیٹے اسامہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آزاد کردہ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات شریف کے وقت ان کی عمر بیس سال تھی۔ ابن عبدالبر کا قول ہے کہ ۵۴ ھ میں ان کی وفات ہوئی۔ بہت سے لوگوں نے ان سے روایت کی ہے۔

۲۷۔ انسؓ بن مالک بن نضر ...... کنیت ابوحمزہ خزرجی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خادم خاص ہیں والدہ کا نام امّ سلیم بنت سلمان ہے۔ ہجرت مدینہ کے وقت یہ دس سال کے تھے۔ عہد فاروقی میں بصرہ گئے اور آخر تک وہیں رہے اور تمام صحابہ کے بعد ۹۱ ھ میں وفات پائی۔ عمر نوے سال یا ایک سو تین سال ہوئی آپ کثیر الاولاد تھے اور اکثر صحابہ نے آپ سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۲۸۔ اُبی بن کعبؓ انصاری خزرجی ...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب وحی اور ان چھ اصحاب میں ہیں جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں پورا قرآن حفظ کیا تھا۔ آپ قرآن کے زبردست عالم اور بڑے فقیہ تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی موجودگی میں مدینہ میں فتویٰ دیتے تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی کنیت ابوالمنذر اور حضرت عمر کی ابوالطفیل تجویز فرمائی اور اُبی کو سید الانصار اور حضرت عمرؓ کو سید المسلمین کا خطاب دیا تھا۔ ابیؓ سے اکثر لوگوں نے روایت کی ہے۔ ۱۹ ھ میں مدینہ طیبہ میں انتقال فرمایا۔

۲۹۔ اُسیدؓ بن حضیر انصاری اوسی ...... بیعت عقبہ ثانیہ میں شامل تھے، اُسی رات کو نقیب مقرر ہوئے تھے۔ غزوۂ بدر اور اس کے بعد کے غزوات میں شریک رہے۔ بہت سے صحابہ نے ان سے روایت کی ہے ۲۰ ھ کو مدینہ میں انتقال ہوا۔

۳۰۔ اشعث بن قیس بن معدی کرب ...... کنیت ابومحمد کندی ہے اور بنی کندہ کے بااثر رؤسا میں تھے۔ ۱۰ ھ میں بنی کندہ کو لے کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد یہ مرتد ہو گئے لیکن صدیق اکبر نے اپنے عہد میں جو مجاہدانہ کوششیں کیں تو اشعث پھر مسلمان ہو گئے اور کوفہ میں مقیم رہے ۴۰ ھ میں وہیں انتقال ہوا۔ حضرت حسنؓ بن علی المرتضیٰؓ نے نماز جنازہ پڑھائی۔ ان سے بہت لوگوں نے روایت کی ہے۔

۳۱۔ العلا الحضرمیؓ...... نام عبداللہ اور حضرموت کے رہنے والے تھے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو بحرین کا عامل مقرر کیا۔ پھر صدیق اکبرؓ اور عمر فاروقؓ نے بھی اس عہدہ پر قائم رکھا۔ ۱۴ ھ میں انتقال ہوا سائب نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۳۲۔ امّ سلمہؓ امّ المومنین ...... نام ہند بنت اُمیہ پہلے ابوسلمہ کے نکاح میں تھیں اُن کے انتقال کے بعد ۳، ۴ ھ میں آنحضرت صلی اللہ

علیہ وسلم نے نکاح فرمایا تھا۔حضرت امّ سلمہ نے چوراسی (۸۴) سال کی عمر میں ۵۹ھ میں انتقال فرمایا اور بقیع میں دفن ہیں۔ان سے ابن عباسؓ حضرت عائشہؓ اور زینب وغیرہ نے حدیث کی روایت کی ہے۔

۳۳۔امّ حبیبہؓ امّ المؤمنین...... آپ کا نام رملہ بنت سفیان ہے اور ان کی والدہ حضرت عثمانؓ کی پھوپھی تھیں ایک روایت یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حبشہ میں ان سے نکاح کیا تھا اور ان کا مہر چار سو یا چار ہزار دینار نجاشی نے طے کیا تھا اور بعد میں آنحضرت نے ان کو وہاں سے بلایا تھا اور بعض روایات یہ ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے مدینہ میں نکاح فرمایا تھا۔اور حضرت عثمان نے نکاح باندھا تھا۔حضرت امّ حبیبہ نے ۴۴ھ میں انتقال فرمایا۔اکثر صحابہ نے اُن سے روایت کی ہے۔

۳۴۔اسماء بنت ابوبکر صدیقؓ......ذات النطاقین لقب۔اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے دس سال بڑی ان کی بہن ہیں اور حضرت عبداللہ ابن زبیر کی والدہ ہیں۔ابتداء میں ہی سلام لائی تھیں لیکن بعض کا خیال ہے کہ سترہ لوگوں کے بعد اسلام لائیں تھیں۔عبداللہ بن زبیر کی شہادت کے دس یا بیس دن بعد ایک سو سال کی عمر میں ۷۳ھ میں انتقال فرمایا۔بیشتر صحابہ نے ان سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۳۵۔امّ قیسؓ بنت محصن اسدیہ......ابتداء میں ہی مکہ میں اسلام لائیں۔اور عکاشہ کی ہمشیرہ ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیعت سے مشرف ہوئیں۔اور مدینہ ہجرت کی تھی۔

۳۶۔امّ الفضل لبابہ بنت حارث عامریہ......امّ المؤمنین حضرت میمونہؓ کی ہمشیرہ اور حضرت عباس بن مطلب کی بیوی ہیں۔روایت ہے کہ حضرت خدیجہؓ کے بعد یہی عورت مسلمان ہوئیں۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بہت احادیث روایت کی ہیں۔

۳۷۔امّ ہانیؓ......نام فاطمہ بنت ابی طالب حضرت علی المرتضیٰ کی بہن ہیں۔ہبیرہ بن ابی ذہب کے نکاح میں تھیں۔امّ ہانی سے حضرت علیؓ ابن عباسؓ اور دوسرے صحابہ نے روایت کی ہے۔

۳۸۔امّ شریکؓ انصاریہ......ان کا ذکر فاطمہ بنت قیس نے کتاب العدۃ میں کیا ہے کہ آنحضرت نے اُن کو حکم دیا تھا کہ تم امّ شریک کے گھر میں عدّت کرلو۔بعض روایات میں ہے کہ امّ شریک عقبہ کی زوجہ تھیں۔

۳۹۔امّ عطیہ نسیبہ بنت کعب.....انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی۔اور بہت بزرگ خاتون تھیں اکثر غزوات میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہ کر بیمار اور زخمیوں کی تیمارداری کی۔بہت سے اصحاب نے ان سے روایت کی ہے۔

۴۰۔امّ العلاءؓ انصاریہ......اہل مدینہ ان کی حدیث معتبر مانتے ہیں ان کے بیٹے خارجہ بن زید نے ان سے روایت کی۔

۴۱۔احرامؓ بنت ملحان بن خالد نجاریہ......امّ سلیم کی بہن ہیں مسلمان ہونے کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت ہوئیں اور آنحضرت دوپہر کو اکثر ان کے گھر آرام فرماتے تھے۔حضرت عثمان کے عہد میں روم کے جہاد میں شریک تھیں وہیں انتقال ہوا۔قبرس میں مدفون ہوئیں۔ان کے بھانجے انس بن مالک اور خاوند عبادہ نے ان سے روایت کی ہے۔

۴۲۔امّ کلثومؓ بنت عقبہ بن ابی معیط......مکہ میں اسلام لائیں۔پھر پیدل ہجرت کرکے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی اور مدینہ میں زید بن حارثہ، زبیر بن العوام، عبدالرحمٰن بن عوف اور عمرو بن عاص کے نکاح میں رہیں اور وہیں وفات پائی اور حضرت عثمان کی رشتہ کی بہن بھی ہیں۔امّ کلثوم کے بیٹے حمید نے ان سے روایت کی۔

۴۳۔امّ خالدؓ بن سعید بن عاص امویہ......کنیت سے مشہور ہیں۔حبشہ میں پیدا ہوئیں اور بچپن میں ہی والدین کے ساتھ مدینہ طیبہ آ گئی تھیں۔اور زبیر بن العوام نے ان سے شادی کی۔اکثر صحابہ نے ان سے روایت کی ہے۔

۴۴۔براءؓ بن عازب ابوعمارہ انصاری......آپ نے کوفہ شہر ۲۴ھ میں فتح کیا۔اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ہمراہ جنگ جمل وصفین و نہروان میں شریک رہے۔مصعب کے زمانہ میں کوفہ میں انتقال ہوا۔اکثر اصحاب نے ان سے روایت کی۔

۴۵۔ بریدہؓ بن حصیب اسلمی......غزوۂ بدر سے قبل مسلمان ہوئے لیکن بدر میں شریک نہ تھے۔ بیعت رضوان میں موجود تھے۔ اصلاً مدینہ کے تھے پھر بصرہ گئے وہاں سے خراسان کے جہاد میں شریک ہوئے اور وہیں ۶۲ھ میں شہر برز میں یزید بن معاویہ کے زمانہ میں انتقال ہوا۔ بہت سے لوگوں نے ان سے روایت کی ہے۔

۴۶۔ ثابتؓ بن ضحاک......کنیت ابوزید انصاری خزرجی۔ کم سنی میں بیعت رضوان میں شریک تھے۔ فتنہ ابن زبیر کے زمانہ میں وفات پائی۔

۴۷۔ جویریہؓ بنت حارث امّ المؤمنین......آپ کا نام برّہ تھا جس کو بدل کر آنحضرت نے جویریہ رکھا تھا۔ غزوۂ مریسیع میں قید ہو کر آئی تھیں اور ثابت بن قیس کے حصہ میں آئیں انہوں نے مکاتبت کر لی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آزاد کر کے ان سے نکاح فرمایا۔ پینسٹھ سال کی عمر میں ۵۶ھ کو انتقال فرمایا۔ ابن عباس ابن عمر اور جابر نے ان سے روایت کی ہے۔

۴۸۔ جابرؓ بن عبداللہ......کنیت ابوعبداللہ انصاری سلمی۔ مشہور صحابی ہیں اور غزوۂ بدر کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ اٹھارہ غزوات میں شریک ہوئے۔ آخر میں شام و مصر گئے تھے آخر عمر میں بصارت ختم ہوگئی۔ چورانوے (۹۴) سال کی عمر میں ۷۴ھ کو انتقال فرمایا۔ آپ سے بہت کثرت سے احادیث روایت کی گئی ہیں۔

۴۹۔ جریرؓ بن عبداللہ......کنیت ابوعمرو۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال سے چالیس دن قبل اسلام لائے تھے پھر کوفہ چلے گئے وہاں سے قرسیسا چلے گئے۔ اور وہیں ۵۱ھ کو وفات پائی۔ اکثر اصحاب نے ان سے روایت کی ہے۔

۵۰۔ جبیرؓ بن مطعم......کنیت ابومحمد قرشی نوفلی فتح مکہ سے قبل مسلمان ہوئے اور مدینہ میں مقیم رہے۔ قریش کے نسب نام کے ماہر تھے ۵۴ھ میں مدینہ میں انتقال ہوا۔ اکثر لوگوں نے ان سے روایت کی ہے۔

۵۱۔ حکیمؓ ابن حزام......کنیت ابوخالد قرشی۔ حضرت خدیجہؓ کے بھتیجے۔ مکہ میں پیدا ہوئے۔ قریش کے معزز لوگوں میں شمار ہے۔ فتح مکہ کے بعد مسلمان ہوئے۔ اور ایک سو بیس (۱۲۰) سال کی عمر میں ۵۴ھ کو مدینہ میں انتقال ہوا۔

۵۲۔ حسانؓ بن ثابت......کنیت ابوالولید انصاری۔ عرب کے نامور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاص شاعر ہیں۔ نصف عمر جاہلیت میں اور نصف اسلام میں گذری ایک سو بیس (۱۲۰) سال کی عمر میں ۴۰ھ میں وفات پائی اکابر صحابہ نے ان سے روایت کی ہے۔

۵۳۔ حارثہ بن وہب خزاعیؓ......حضرت عمر فاروقؓ کے رشتہ کے بھائی کوفیوں میں شمار ہے۔ ابواسحاق نے ان سے روایت کی۔

۵۴۔ حذیفہ بن یمانؓ......کنیت ابوعبداللہ عیسیٰ۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے راز دار، حضرت عثمانؓ کی شہادت سے چالیس دن بعد مدائن میں ۳۵، ۳۶ھ کو وفات پائی۔ ان سے اکابر صحابہ و صدیقہ عائشہؓ نے روایت کی۔

۵۵۔ حویصہؓ بن مسعود بن کعب انصاری......محیصہ کے چھوٹے بھائی، غزوۂ احد و خندق کے بعد تمام غزوات میں شریک رہے محمد بن سہل اور دوسروں نے ان سے روایت کی ہے۔

۵۶۔ حفصہؓ بنت عمرؓ (امّ المؤمنین)......آپ کی والدہ زینب بنت مظعون تھیں۔ پہلے یہ خنیس بن حذافہ سہمی کے نکاح میں تھیں ان کے ہمراہ غزوۂ بدر کے بعد ہجرت کر کے مدینہ آئیں شوہر کا انتقال ہوگیا تو حضرت عمر نے ابوبکرؓ اور عثمانؓ سے ان کی بابت کہا لیکن وہ خاموش رہے۔ پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بذات خود ۳ھ میں نکاح میں قبول فرمایا۔ ساٹھ سال کی عمر میں ۴۵ھ کو انتقال فرمایا۔ اکثر اصحاب نے ان سے روایت کی ہے۔

۵۷۔ خبابؓ بن ارت......کنیت ابوعبداللہ تمیمی، جاہلیت میں غلام تھے پھر ابتداء میں ہی مسلمان ہوگئے اور راہ خدا میں قریش کے ہاتھوں بڑی ایذائیں برداشت کیں۔ ایک عورت نے خرید کر آزاد کیا۔ آخر میں کوفہ میں سکونت اختیار کر لی پھر تہتر سال کی عمر میں ۳۷ھ کو انتقال ہوا۔

۵۸۔ خولہؓ بنت حکیم......عثمان بن مظعون کی بیوی اور بڑی نیک خاتون تھیں۔ بہت سے لوگوں نے ان سے روایت کی۔

۵۹۔ رافعؓ بن خدیج...... کنیت ابوعبداللہ حارثی انصاری، غزوۂ احد میں ان کو تیر لگا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ قیامت کو میں تمہارا گواہ بنوں گا۔ چھیاسی سال عمر میں ۷۳ھ کو اسی زخم سے انتقال ہوا۔

۶۰۔ رافع بن مکیث جہنی...... واقعہ حدیبیہ میں موجود تھے۔ ان کے بیٹوں بلال و حارث نے اُن سے روایت کی۔

۶۱۔ رفاعہ بن رافع...... کنیت ابومعاذ زرقی انصاری۔ بدر و اُحد اور تمام غزوات میں شریک تھے۔ اور حضرت علیؓ کے ساتھ جمل و صفین میں بھی شریک ہوئے حضرت معاویہؓ کے زمانہ میں انتقال ہوا۔

۶۲۔ ربیعؓ بنت مسعود...... آپ بڑی بزرگ انصاریہ صحابیہ ہیں۔ آپ کی حدیث اہل مدینہ و بصرہ کے پاس محفوظ ہے۔

۶۳۔ زیدؓ بن خالد جہنی...... کوفہ میں رہے اور پچاس سالہ عمر میں وہیں ۷۸ھ میں وفات پائی۔ عطا بن یسار نے ان سے روایت کی ہے۔

۶۴۔ زیدؓ بن ارقم...... کنیت ابوعمر خزرجی، کوفہ میں رہے ۶۶ھ میں وہیں وفات ہوئی اکثر اصحاب نے ان سے روایت کی۔

۶۵۔ زبیر بن عوام اور ابوعبداللہ قرشی...... ان کی والدہ صفیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی تھیں۔ ابتداء میں ہی سولہ سال کی عمر میں اسلام لائے۔ تمام غزوات میں شریک رہے اور غزوۂ احد میں کارہائے نمایاں انجام دیئے۔ عشرہ مبشرہ میں سے ہیں۔ چونسٹھ سال کی عمر میں ۳۶ھ کو مصر میں شہید ہوئے۔ ان کے بیٹے عبداللہ و عروہ نے ان سے روایت کی۔

۶۶۔ زینبؓ بنت جحش (امّ المؤمنین)...... آپ کی والدہ اُمیہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پھوپھی تھیں، زید بن حارث کے نکاح میں تھیں جب انہوں نے طلاق دی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے ازخود نکاح کیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ زینب تقویٰ و دینداری اور صدقہ و خیرات کرنے میں سب سے زیادہ تھیں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بیبیوں میں سب سے پہلے ۵۳ برس عمر میں ۲۰، ۲۱ھ کو مدینہ منورہ میں انہی کا انتقال ہوا۔

۶۷۔ زرارہؓ بن اوفیٰ...... ابوحاجبؓ عرشی قاضی بصرہ و ابن عباس وغیرہ اکثر صحابہ سے انہوں نے روایت کی اور قتادہ اور عوف نے ان سے روایت کی ہے۔ نماز کی امامت میں قرأت کر رہے تھے جب فاذا نقر فی الناقور پر پہنچے تو چیخ مار کر گر پڑے اور روح پرواز کر گئی۔ ولید بن عبدالملک کے زمانہ ۹۳ھ کا واقعہ ہے۔

۶۸۔ سعدؓ بن ابی وقاص...... کنیت ابواسحاق اور والد کا نام مالک بن وہب زہری قرشی ہے۔ ابتداء ہی میں مسلمان ہو گئے تھے جبکہ عمر سترہ سال تھی۔ آپ عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں خدا کی راہ میں سب سے پہلے تیر چلانے والے ہیں۔ اور تمام غزوات میں شریک رہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا کی بدولت بڑے مستجاب الدعوات تھے۔ سعدؓ اور زبیرؓ کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا تجھ پر میرے ماں باپ فدا ہوں یہ خصوصیت صرف انہی کی ہے۔ پستہ قد اور فربہ اندام تھے، ستر برس چند مہینے کی عمر میں ۵۵ھ میں اپنے مکان پر جو مدینہ کے قریب تھا انتقال فرمایا، مروان بن حکم والی مدینہ نے نماز پڑھائی۔ جنت البقیع میں دفن ہوئے، عشرہ مبشرہ میں سب سے آخر میں انہی کا انتقال ہوا۔ حضرت عمرؓ و عثمانؓ نے ان کو کوفہ کا والی بنایا تھا۔

۶۹۔ سعیدؓ بن زید...... کنیت ابوالاعور عدوی قرشی، قدیم الاسلام اور عشرہ مبشرہ میں شامل ہیں غزوۂ بدر کے سوا تمام مواقع میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہے۔ بدر کے زمانہ میں یہ ایک اور مہم پر تھے اس لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بدر کی غنیمت میں سے ان کو حصہ دلایا تھا۔ حضرت عمرؓ جن ہمشیرہ کی وجہ سے مسلمان ہوئے تھے وہ بہن فاطمہؓ ان کے نکاح میں تھیں۔ ستر سے کچھ زیادہ برس کی عمر میں بمقام عتیق ۵۱ھ میں آپ کا انتقال ہوا۔ بقیع میں مدفون ہیں۔ کثیر لوگوں نے آپ سے روایت کی ہے۔

۷۰۔ سائبؓ بن زید...... کنیت ابویزید کندی ۶ھ میں پیدا ہوئے اور سات سال کی عمر میں اپنے والد کے ساتھ حجۃ الوداع میں شریک تھے۔ زہری اور محمد بن یوسف نے ان سے روایت کی ۸۰ھ میں انتقال ہوا۔

۷۱۔سمرہؓ بن جندب فراری...... انصار کے حلیف تھے اور اُن حفاظ حدیث میں تھے جنہوں نے کثرت کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے احادیث روایت کی ہیں، اور سمرہ سے اورلوگوں نے روایت کی ہیں۔ ۵۹ھ کو بصرہ میں انتقال فرمایا۔

۷۲۔سفیان بن ابی زہیر ازدی شنوی...... آپ کی احادیث اہل حجاز کے پاس محفوظ ہیں۔ ابن زبیر نے آپ سے روایت کی ہے۔

۷۳۔سلیمانؓ بن صرد...... کنیت ابوالمطرف خزاعی۔ بڑے درجہ کے عابد وزاہد تھے کوفہ میں ترانوے سال عمر میں انتقال ہوا۔

۷۴۔سلمہؓ بن اکوع...... کنیت ابومسلم اسلمی مدنی، بیعت رضوان میں شامل تھے اور زبردست بہادر اور شجاع تھے۔ اسی سال کی عمر میں ۷۴ھ کو مدینہ طیبہ میں انتقال ہوا۔

۷۵۔سلمان فارسیؓ...... کنیت ابوعبداللہ اصل وطن فارس تھا۔ یہ ایک یہودی کے غلام تھے جس نے مکاتبت کی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے امداد فرما کر ان کو آزاد کر دیا۔ آنحضرت نے فرمایا سلمان ہمارے اہل بیت میں سے ہیں۔ مسلمان اپنی کمائی کے سوا کچھ نہ کھاتے تھے آپ کے فضائل و مناقب بہت ہیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کی بہت تعریف فرمائی ہے۔ ۳۵ھ میں شہر مدائن میں آپ کا انتقال ہوا۔ حضرت انسؓ وابوہریرہؓ نے آپ سے روایت کی ہے۔

۷۶۔سہلؓ بن سعد ساعدی انصاری...... کنیت ابوالعباس نام پہلے حزن تھا پھر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سہل تجویز کیا، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے وقت یہ پندرہ سال کے تھے۔ اٹھاسی (۸۸) یا اکیانوے (۹۱) سال کی عمر میں تمام صحابہ کے آخر میں انتقال ہوا۔ عباسؓ زہریؓ اور ابوحازم نے آپ سے روایت کی ہے۔

۷۷۔سہلؓ بن ابی حثمہ...... کنیت محمد یا ابوعمارہ انصاری اوسی ۳ھ میں پیدا ہوئے۔ کوفہ کی سکونت اختیار کی۔ لیکن اہل مدینہ میں شمار کئے جاتے ہیں۔ وہیں آپ کا انتقال ہوا۔ مصعب بن زبیر کے زمانہ میں بہت لوگوں نے ان سے روایت کی ہے۔

۷۸۔شداد بن اوس...... کنیت ابویعلیٰ انصاری، حضرت حسان بن ثابت کے بھتیجے، بیت المقدس میں رہے اس لئے آپ کا شمار اہل شام میں ہے۔ علم وحلم کے بلند درجہ پر تھے۔ پچھتر سال عمر میں ۵۸ھ کو شام ہی میں وفات پائی۔

۷۹۔سعدؓ بن جثامہ لیثی...... مقام ودّان اور ابوا میں رہتے تھے۔ آپ کی حدیث اہل حجاز کے پاس محفوظ ہے، عہد صدیقی میں وفات ہوئی۔

۸۰۔صفیہؓ بن حیی بن اخطب...... امّ المؤمنین یعنی زوجہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم۔ صفیہ بنی اسرائیل میں حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں۔ پہلے کنانہ بن حقیق کی بیوی تھیں۔ محرم ۷ھ غزوۂ خیبر میں کنانہ کے قتل کے بعد قید ہو کر آئیں اور دحیہ بن حلیفہ کلبی کے حصہ میں آئیں تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن سے سات غلاموں کے عوض خرید کر آزاد کیا اور پھر اُن سے نکاح کیا اور ان کی آزادی کو مہر قرار دیا، ۵۰ھ میں وفات ہوئی۔ انسؓ وابن عمرؓ وغیرہ نے آپ سے روایت کی۔

۸۱۔صفیہ بنت شیبہ حجی...... اس میں اختلاف ہے کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا یا نہیں یمون نے آپ سے روایت کی۔

۸۲۔طلحہ بن عبید اللہ...... کنیت ابومحمد قرشی۔ قدیم الاسلام اور عشرۂ مبشرہ میں سے ہیں۔ غزوہ بدر کے علاوہ تمام غزوات میں شریک ہوئے۔ بدر کے موقعہ پر یہ قریش کے لشکر کی خبر لینے گئے ہوئے تھے۔ غزوۂ اُحد میں خود زخم کھا کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حفاظت فرمائی اور اپنے جسم پر چوبیس یا پچھتر زخم کھائے۔ آپ حسین اور وجیہہ آدمی تھے جنگ جمل میں چونسٹھ سال کی عمر میں جمعرات ۲/جمادی الآخر ۳۰ھ میں شہید ہوئے۔ آپ سے بہت لوگوں نے روایت کی۔

۸۳۔عبدالرحمٰنؓ بن ابی بکر صدیقؓ...... حضرت عائشہ صدیقہؓ کے بھائی۔ صلح حدیبیہ کے وقت اسلام لائے۔ صدیق اکبر کی اولاد میں سب سے بڑے ہیں، ۵۳ھ میں وفات ہوئی۔ حضرت عائشہ وحفصہ رضی اللہ عنہما نے آپ سے روایت کی ہے۔

۸۴۔عبداللہ بن ابی اوفیٰ...... غزوۂ خیبر وحدیبیہ اور اس کے بعد تمام غزوات میں شریک رہے اور مدینہ میں قیام تھا۔ پھر آنحضرت صلی

اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد کوفہ چلے گئے۔اور وہیں ۸۳ھ میں وفات ہوئی۔شعبی وغیرہ نے آپ سے روایت کی ہے۔

۸۵۔عبداللہ بن عدی قرشی زہری...... اہل حجاز میں شمار ہے۔آپ قدید اور عصفان کے درمیان کسی مقام پر رہتے تھے ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن اور محمد بن جبیرؒ نے ان سے روایت کی ہے۔

۸۶۔عبداللہ بن ابی بکر صدیقؓ......قدیم الاسلام ہیں۔غزوۂ طائف میں شریک تھے اپنے والد کے عہد خلافت ۱۱ھ میں شہید ہوئے۔

۸۷۔عبداللہ بن زبیرؓ......کنیت ابوبکر اسدی قرشی یہ کنیت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے نانا ابوبکر صدیقؓ کی کنیت پر رکھی تھی مہاجرین میں سب سے پہلے مسجد قبا مدینہ منورہ میں آپ کی پیدائش ہوئی۔صدیق اکبر نے اذان کہی۔پھر فوراً ہی ان کی والدہ اسماءؓ ان کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لائیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی گود میں دیدیا۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کھجور چبا کر انکے منہ میں دی تو اس طرح ان کے پیٹ میں سب سے پہلی جو چیز پہنچی وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا لعاب مبارک تھا۔اس کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کیلئے دعا فرمائی ہر اعتبار سے آپ کے بے شمار فضائل ہیں۔آٹھ سال کی عمر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت ہوئے۔اہل حجاز یمن اور عراق وخراسان کے لوگ ان کے مطیع تھے جن کے ساتھ آپ نے آٹھ حج کئے اور ۱۷ر جمادی الثانی ۷۳ھ کو حجاج بن یوسف نے مکہ مکرمہ میں ان کو شہید کیا۔اور تین دن تک لاش کو لٹکائے رکھا۔بہت سے لوگوں نے آپ سے روایت کی ہے۔

۸۸۔عبداللہؓ بن زید عاصم انصاری...... بدر میں شریک نہ تھے البتہ غزوۂ اُحد میں شریک ہوئے اور انہوں نے ہی وحشی بن حرب کے ساتھ مل کر مسیلمہ کذاب کو قتل کیا اور خود ۶۳ھ میں جنگ حرّہ میں شہید ہوئے متعدد لوگوں نے آپ سے روایت کی ہے۔

۸۹۔عبداللہؓ ابن عمر خطاب قرشی عدوی...... بچپن میں ہی اپنے والد کے ساتھ مکہ میں مسلمان ہوئے غزوۂ بدر واُحد میں کم عمری کی وجہ سے شریک نہ ہوسکے۔البتہ غزوہ خندق میں شریک ہوئے۔حضرت عبداللہ بڑے پرہیز گار اور عابد وزاہد اور بڑے صاحب علم تھے۔اپنی زندگی میں ایک ہزار سے زیادہ غلام آزاد کئے۔نزولِ وحی سے ایک سال قبل پیدا ہوئے اور عبداللہ بن زبیر کی شہادت کے چند مہینے بعد ۷۳ھ میں شہید ہوئے۔ آپ کی صاف گوئی کی وجہ سے حجاج بن یوسف ان سے ناراض ہوگیا تھا جس نے ایک سازش کے ذریعہ زہر سے ان کو شہید کرادیا، عمر چوراسی یا چھیاسی سال ہوئی۔

۹۰۔عبداللہ بن عمرو بن عاص سہمی قرشی......اپنے والد سے قبل اسلام لائے تھے۔حضرت عبداللہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کتابت حدیث کی اجازت لی تھی، ان کی والدہ کا قول ہے کہ وہ رات کو اندھیرے میں نماز پڑھتے اور اس قدر روتے کہ آنکھوں کی پلکیں گرگئی تھیں۔ بہت سے لوگوں نے ان سے روایت کی ہے تاریخ اور مقام وفات میں سخت اختلاف ہے۔

۹۱۔عبداللہ بن مسعودؓ......کنیت ابوعبدالرحمٰن ہزلی۔ابتداء ہی میں مشرف باسلام ہوئے چھٹے نمبر پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مخصوص اور ہم راز صحابی ہیں۔ہجرت حبشہ غزوۂ بدر اور اس کے بعد تمام غزوات میں شریک رہے۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے جنتی ہونے کی بشارت دی اور فرمایا کہ جس چیز سے عبداللہ راضی ہیں تو میں بھی راضی اور جس چیز سے وہ ناخوش تو میں بھی ناخوش ہوں۔یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اکثر خصائص میں مشابہ تھے لیکن ان کا قد بہت چھوٹا تھا۔حضرت عمر کے عہد میں کوفہ کے قاضی اور متولی مال رہے۔حضرت عثمان کے ابتدائی دور میں بھی وہیں رہے پھر مدینہ منورہ آگئے اور ساٹھ سال عمر میں ۳۲ھ کو وفات پائی بقیع میں دفن ہوئے۔اکابر صحابہ نے آپ سے روایت کی ہے۔

۹۲۔عبداللہؓ بن معقل...... بیعت رضوان میں شامل تھے۔پہلے مدینہ میں تھے پھر بصرہ چلے گئے۔اور ۶۰ھ میں وہیں انتقال ہوا۔حضرت حسن بصری فرماتے ہیں کہ بصرہ میں ان سے زیادہ کوئی شریف آدمی نہ تھا حسن بصری اور دیگر تابعین نے روایت کی۔

۹۳۔عبادہ بن صامتؓ......کنیت ابوولید انصاری، عقبہ اولیٰ وثانیہ اور تمام غزوات میں شریک تھے۔حضرت عمرؓ کے عہد میں شام میں قاضی ومعلم مقرر ہوئے تو حمص میں رہتے تھے پھر فلسطین، آخر میں رملہ اور بعض روایات کے مطابق بہتر سال کی عمر میں ۳۴ھ کو دمشق میں وفات پائی

بہت سے صحابہ وتابعین نے آپ سے روایت کی ہے۔

۹۴۔عتبان بن مالک خزاجی سالمی...... انسؓ ومحمود بن ربیع نے ان سے روایت کی۔حضرت معاویہ کے زمانہ میں انتقال ہوا۔

۹۵۔عثمان بن عفانؓ...... آپ کی کنیت ابوعبداللہ اموی قرشی ہے۔ابتداء ہی میں صدیق اکبرؓ کے ہاتھ پر اسلام لائے اور دومرتبہ ہجرت حبشہ کی، غزوۂ بدر میں اس لئے شریک نہ تھے کہ آنحضرت نے حضرت رقیہ کی تیمارداری کیلئے ان کو وہاں چھوڑا تھا لیکن بدر کی غنیمت سے ان کا حصہ عطا فرمایا۔ بیعت رضوان آپ ہی کی وجہ سے ہوئی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے ایک ہاتھ کو عثمانؓ کا ہاتھ قرار دیا۔ ذوالنورین اس لئے کہا جاتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دو صاحبزادیاں آپ کے نکاح میں آئی تھیں یعنی حضرت رقیہ اور امّ کلثوم حضرت عثمان خوبصورت اور بہت وجیہہ شخص تھے۔اسلام کیلئے آپ کی خدمات بہت ہیں۔یکم محرم ۲۴ھ کو خلیفہ بنے اور بارہ سال سے کچھ دن کم خلافت کی اور بیاسی یا اٹھاسی سال کی عمر میں شہید کئے گئے۔اسود تجیبی مصری یا کسی اور شخص نے عین تلاوت کلام مجید کے وقت آپ کو شہید کیا۔اصل قاتل کا پتہ نہ چل سکا۔ جنت البقیع میں مدفون ہیں۔ بہت سے اصحاب نے آپ سے حدیث کی روایت کی ہے۔

۹۶۔عدی بن حاتم طائی...... ۷ھ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔حضرت علی کے ساتھیوں میں ہیں، جنگ جمل میں ایک آنکھ ضائع ہوگئی تھی، جنگ صفین ونہروان میں بھی شریک تھے آخر کوفہ میں مقیم ہوگئے اور وہیں پر ایک سوبیس سال کی عمر میں ۶۷ھ کو وفات پائی، ایک جماعت نے آپ سے روایت کی ہے۔

۹۷۔عروہ بن مسعود...... آپ کفر کی حالت میں واقعہ حدیبیہ میں موجود تھے پھر ۹ھ کے بعد جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم طائف سے واپس تشریف لا رہے تھے، خدمت نبوی میں حاضر ہوکر مشرف باسلام ہوئے۔تو آپ کے پاس کافی بیویاں تھیں لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے صرف چار کو رکھا۔ پھر آنحضرت سے اجازت لے کر اپنی قوم میں گئے اور ان کو اسلام کی دعوت دی لیکن انہوں نے انکار کیا۔صبح کو اپنی کھڑکی کے پاس کھڑے ہوکر اذان کہی جب اشھدان لا الہ الا اللہ پر پہنچے تو ایک کافر نے تیر مارا جس سے آپ شہید ہوگئے۔آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو جب اس کی خبر ہوئی تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عروہ کی مثال اس شخص کی سی ہے جس کا ذکر سورۂ یٰسین میں ہے کہ اس نے اپنی قوم کو خدا کی طرف بلایا اور قوم نے اس کو قتل کر دیا۔

۹۸۔عقبہ بن عامر جہنی...... حضرت معاویہؓ کی طرف سے والی مقرر ہوئے اور پھر انہی کے حکم سے معزول کئے گئے ۵۸ھ میں مصر ہی میں وفات پائی۔ اکثر صحابہ وتابعین نے آپ سے روایت کی ہے۔

۹۹۔علیؓ ابن ابی طالب...... آپ کی کنیت ابوالحسن ابوتراب قرشی ہے، نوجوانوں میں سب سے پہلے اسلام لائے، اس وقت آپ کی عمر آٹھ سے پندرہ سال کے درمیان بتائی گئی ہے۔غزوۂ تبوک کے علاوہ تمام غزوات میں شریک رہ کر کارہائے نمایاں انجام دیئے۔تبوک میں اس لئے شریک نہ ہوسکے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں اور بار برداری کے ساتھ روانہ کرکے فرمایا تھا کہ کیا تم اس پر خوش نہیں کہ تم مجھ سے ایسے ہو جیسے موسیٰ سے ہارون۔جس دن حضرت عثمان شہید ہوئے اُسی دن آپ خلیفہ بنے یعنی بروز جمعہ ۱۲رذی الحجہ ۳۵ھ، اور آپ کی مدت خلافت چار سال ساڑھے نو مہینے ہے۔عبدالرحمٰن بن ملجم مرادی نے کوفہ میں آپ کو زخمی کیا، اور اس کے تین روز بعد آپ انتقال فرما گئے۔حضرات حسنین اور عبداللہ بن جعفر نے غسل دیا اور سیدنا حسنؓ نے نماز جنازہ پڑھائی اور سحر کے وقت دفن ہوئے آپ کے صاحبزادہ حسنؓ وحسینؓ اور محمد بن حنفیہ نے اور اکثر صحابہ وتابعین نے آپ سے روایت کی ہے۔

۱۰۰۔عمر ابن الخطابؓ...... آپ کی کنیت ابوحفصہ عدوقرشی ہے۔اسلام کے ظہور سے پانچویں یا چھٹے سال اسلام سے مشرف ہوئے، ان سے قبل انتالیس مرد وعورت مسلمان ہوچکی تھیں آپ کے اسلام لانے پر یہ تعداد چالیس ہوگئی۔ ابن عباس نے حضرت عمر سے پوچھا کہ آپ کو فاروق کیوں کہا جاتا ہے، تو انہوں نے کہا کہ مجھ سے تین دن قبل حضرت حمزہ مسلمان ہوئے تھے اور پھر حق تعالیٰ نے اسلام کیلئے میرے سینے کو کھول

دیا، اور میں نے کلمہ پڑھا تو اس دن کے بعد سے کوئی چیز مجھ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ محبوب نہ رہی۔ پھر میں اپنی ہمشیرہ سے پوچھ کر دارارقم میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور آنحضرت نے میرا دامن پکڑ کر کھینچا تو میں گر پڑا۔ اور میں نے کلمہ پڑھا تو تمام اصحاب نے اس زور سے تکبیر کہی کہ اس کی آواز کعبہ میں سنی گئی، پھر میں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کیا ہم حق پر نہیں ہیں۔ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یقیناً ہم حق پر ہیں۔ تو میں نے عرض کیا کہ پھر ہمارا پوشیدہ رہنا بیکار ہے۔ بخدا ہم لوگ ظاہر ہوں گے اور پھر ہم لوگ آنحضرت کو باہر لائے اور ایک طرف حمزہؓ تھے اور دوسری طرف میں تھا، پھر جب ہم کعبہ میں پہنچے تو قریش نے مجھ کو دیکھا اور ان کو سخت صدمہ ہوا، اور اللہ تعالیٰ نے میری وجہ سے حق و باطل میں تفریق کر دی بس اسی دن سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا نام فاروق رکھا۔ جبرئیل علیہ السلام نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مبارکباد دی۔ عبداللہ ابن مسعود کہتے ہیں تمام دنیا کا علم ایک پلڑے میں اور حضرت عمر کا دوسرے میں ہو تو عمر کا علم غالب ہوگا۔

حضرت عمرؓ، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تمام غزوات میں شریک رہے اور آپ پہلے خلیفہ ہیں جن کو امیر المؤمنین کہا گیا۔ صدیق اکبر کے بعد اُن کی وصیت کے مطابق خلافت کا کام آپ کے سپرد ہوا۔ اور ساڑھے دس سال خلافت کا کام انجام دیا۔ تریسٹھ سال کی عمر میں بدھ کے دن ۲۶ رذی الحجہ ۲۳ھ کو ابولولو نے مدینہ میں آپ کو زخمی کیا۔ اور اتوار کیم محرم ۲۴ھ کو روضۂ نبوی میں دفن ہوئے۔ حضرت صہیب نے نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت علیؓ اور باقی عشرۂ مبشرہ اور اکثر صحابہ و تابعین نے آپ سے روایت کی ہے۔

**۱۰۱۔ عمرو بن ابی سلمہ عبداللہ بن اسد قرشی**...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زوجہ ام سلمہؓ کے بیٹے ہیں حبشہ میں ہجرت کے دوسرے سال پیدا ہوئے وصال نبوی کے وقت ان کی عمر نو سال تھی، خاص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے احادیث یاد کی تھیں۔ عبدالملک بن مروان کے عہد ۸۳ھ میں انتقال ہوا۔ بہت سے لوگوں نے ان سے روایت کی ہے۔

**۱۰۲۔ عمروؓ بن امیہ ضمری**...... بدر و اُحد میں مشرکین کے ساتھ شریک ہوئے۔ لیکن مسلمانوں کی اُحد سے واپسی پر اسلام سے مشرف ہوئے۔ آپ عرب کے بڑے اور شجاع لوگوں میں تھے۔ پھر اسلام کی طرف سے پہلی جنگ بیر معونہ میں شامل ہو کر زبردست کارنامے انجام دیئے۔ انہیں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا خط دے کر نجاشی شاہ حبشہ کے پاس دعوت اسلام کیلئے روانہ کیا تھا، اور نجاشی مسلمان ہوئے، عمرو کا شمار اہل حجاز میں ہوتا ہے۔ حضرت امیر معاویہ کے زمانہ میں یا ۶۰ھ میں مدینہ میں وفات ہوئی ان کے لڑکوں جعفر و عبداللہ وغیرہ نے آپ سے روایت کی ہے۔

**۱۰۳۔ عمرو بن حارث خزاعی**...... امّ المؤمنین حضرت جویریہؓ کے بھائی ہیں۔ اہل کوفہ میں شمار ہے۔ ابووائل اور ابوالعاصؓ نے ان سے روایت کی ہے۔

**۱۰۴۔ عمرو بن عوف انصاری بدری**...... ابن اسحاق کے مطابق آپ سہیل بن عمرو عامری کے آزاد کردہ ہیں۔ مدینہ میں قیام رہا۔ کوئی اولاد نہ تھی۔ مسور بن مخرمہ نے آپ سے روایت حدیث کی ہے۔

**۱۰۵۔ عمران بن حصین**...... کنیت ابونجید خزاعی کعبی۔ فتح خیبر کے بعد اسلام لائے۔ ساتھ ہی آپ کے والد بھی مسلمان ہوئے۔ بڑے عالم فاضل اور فقیہ شمار کئے جاتے ہیں۔ بصرہ میں قیام رہا وہیں ۵۲ھ میں وفات پائی۔ ابورجا مطرف وغیرہ نے روایت کی۔

**۱۰۶۔ عمار بن یاسر**...... عنسی بنی مخزوم کے آزاد کردہ اور ان کے حلیف تھے۔ قدیم الاسلام اور اُن لوگوں میں سے ہیں جن کو مشرکین مکہ نے اسلام لانے کی وجہ سے سخت تکالیف دی تھیں چنانچہ عمار کو مشرکین نے آگ سے جلایا اور جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کے قریب سے گزرے تو فرمایا اے آگ تو عمار پر اس طرح ٹھنڈی ہو جا جیسے ابراہیم پر ہو گئی تھی۔ اور یہ اوّل مہاجرین میں سے ہیں غزوۂ بدر اور بعد کے تمام غزوات میں شریک رہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا نام طیب المطیب رکھا تھا، جنگ صفین میں حضرت علیؓ کی طرف سے ۹۳ سال کی عمر

میں ۳۷ھ میں مقتول ہوئے۔ حضرت علیؓ وابن عباس اور دیگر اصحاب نے ان سے روایت کی ہے۔

۱۰۷۔ عوف بن مالک اشجعی...... سب سے پہلے غزوۂ خیبر میں شریک ہوئے، اور فتح مکہ کے دن قبیلۂ اشجع کا جھنڈا یہی لئے ہوئے تھے پھر شام کی سکونت اختیار کرلی اور وہیں ۷۳ھ میں وفات ہوئی۔ اکثر اصحاب نے ان سے روایت کی۔

۱۰۸۔ عقبہ بن حارث قرشی...... فتح مکہ کے دن مسلمان ہوئے، اہل مکہ میں شمار رہے، عبداللہ بن ابی ملیکہ وغیرہ نے ان سے روایت کی ہے۔

۱۰۹۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ (امّ المؤمنین)...... حضرت ابوبکر صدیق کی صاحبزادی، والدہ کا نام رومان بنت عامر بن عویمر۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت سے تین سال قبل شوال میں حضرت صدیقہؓ سے نکاح فرمایا۔ اس میں اور بھی اقوال ہیں۔ پھر مدینہ منورہ میں شوال ۲ھ کو جبکہ ان کی عمر نو سال تھی، رخصت ہوکر آنحضرت کے گھر آ گئیں، اور مزید نو سال تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ گزارے اور آنحضرت کے وصال کے وقت ان کی عمر اٹھارہ سال تھی، ان کے علاوہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اور کسی کنواری لڑکی سے نکاح نہیں فرمایا، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اعلیٰ درجہ کی فصیح عالم اور ایام عرب کی جاننے والی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مزاج شناس اور احادیث نبوی واشعار عرب آپ کو خوب یاد تھے۔ بیشتر صحابہ وتابعین نے آپ سے روایت حدیث کی ہے ۵۷ھ کو مدینہ میں وفات پائی۔ بعض روایات کے مطابق ۱۷/ رمضان ۵۸ھ بروز شب سہ شنبہ کو وفات ہوئی آپ نے وصیت فرمائی تھی کہ میرا جنازہ رات کو اٹھایا جائے چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔

۱۱۰۔ عبداللہؓ بن زبیر...... تابعی۔ کنیت ابوبکر حمیدی قرشی اسدی ہے۔ روایت میں اعلیٰ درجہ کے ثقہ تھے مسلم بن خالدؒ وکیعؒ اور شافعیؒ نے آپ سے روایت کی ہے۔ اور شافعیؒ کے ساتھ انہوں نے مصر کا سفر کیا اور ان کی وفات تک وہیں رہے۔ پھر ان کی وفات کے بعد مکہ معظمہ آ گئے، امام بخاریؒ نے اپنی صحیح میں ان سے کافی احادیث روایت کی ہیں ۲۱۸ھ میں مکہ معظمہ میں ہی انتقال ہوا۔

۱۱۱۔ عبداللہ بن مالک بحینہ...... تابعی۔ آپ کا پورا نام عبداللہ بن مالک بن قشب ازدی۔ ان کی والدہ بحینہ بنت حارث بن مطلب ہیں۔ عبداللہ کا حضرت امیر معاویہ کے عہد میں ۵۴ھ کو انتقال ہوا۔

۱۱۲۔ عبداللہ بن مالک...... کنیت ابوتمیم جیشانی۔ تابعین مصر میں شمار ہے۔ حضرت عمرؓ وابوذرؓ سے حدیث روایت کی ہے۔

۱۱۳۔ عبیداللہ بن عدی بن خباز قرشی...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ہی پیدا ہوئے لیکن تابعین میں آپ کا شمار ہے ولید بن عبدالملک کے زمانہ میں انتقال ہوا۔ حضرت عمرؓ وعثمانؓ سے انہوں نے روایت کی ہے۔

۱۱۴۔ عروہ بن عامر قرشی تابعی...... انہوں نے ابن عباس وغیرہ سے اور ان سے عمرو بن ایثار اور ابوداؤد نے روایت کی ہے۔

۱۱۵۔ (حضرت) فاطمۃ الکبریٰؓ...... آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے عزیز اور پیاری صاحبزادی ہیں اور آپ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی سب سے چھوٹی لڑکی ہیں، سیدۃ النساء لقب اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی زوجہ ہیں رمضان ۲ھ میں حضرت علیؓ سے نکاح ہوا اور ماہ ذی الحجہ میں رخصتی ہوئی۔ حضرت حسنؓ وحسینؓ، زینب، امّ کلثومؓ اور رقیہؓ اولاد ہیں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے فاطمہؓ سے زیادہ سچ بولنے والا سوائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اور کسی کو نہیں دیکھا۔ ایک بار حضرت عائشہؓ وحضرت فاطمہؓ کے مابین کوئی بات ہوگئی تو جب معاملہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہنچا تو عائشہ صدیقہؓ نے کہا کہ آپ فاطمہؓ سے ہی پوچھ لیں کیونکہ یہ جھوٹ نہیں بولتیں۔ آپ کی وفات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات سے تین ماہ یا چھ ماہ بعد اٹھائیس سال کی عمر میں ہوئی، حضرت علیؓ نے غسل دیا اور نماز پڑھائی اور رات میں دفن ہوئیں۔ حضرت فاطمہ سے حضرت علیؓ اور حضرت حسنؓ وحسینؓ اور دیگر صحابہ نے روایت کی ہے۔

۱۱۶۔ کعب بن مالک انصاری خزرجی...... عقبہ ثانیہ میں شریک تھے غزوۂ بدر کی شرکت میں اختلاف ہے۔ لیکن بدر کے بعد تمام غزوات میں شریک رہے۔ البتہ تبوک میں یہ اور ہلال بن امیہؓ اور مرارہ بن ربیعہؓ یہ تینوں شریک نہ ہوسکے تھے، حضرت کعبؓ سے اکثر صحابہ نے روایت کی

